ان احادیث سے استدلال یہ ہے جیسا کہ امام ابن القیم رحمہ اللہ نے اپنی کتاب "اعلام الموقعین" میں ذکر فرمایا ہے کہ وہ پڑوسی جو کسی ناگزیر ضرورت میں دوسرے آدمی کے ساتھ شریک ہو مثلاً یہ کہ دونوں کا راستہ ایک ہو یا پانی میں یا پانی کی گزرگاہ میں وہ شریک ہوں یا اس طرح کے دیگر ناگزیر لوازم میں شریک ہوں تو تقسیم کو کلی تقسیم نہیں سمجھا جائے گا بلکہ وہ اپنے پڑوسی کے ساتھ بعض حقوق ملکیت میں شریک ہو گا' اور اگر دونوں کا راستہ ایک ہو تو پھر حدود واقع نہ ہوں گی بلکہ بعض حاصل ہوں گی اور بعض کی نفی ہو گی کیونکہ حدود کا وقوع تو ہر اعتبار سے اس بات کو مستلزم یا متضمن ہے کہ راستوں کو الگ الگ کر دیا جائے۔

وباللہ التوفیق' وصلی اللہ علی محمد و آلہ وصحبہ وسلم



صدر اجلاس

عبدالعزیز بن عبداللہ بن باز





# فتاویٰ اسلامیہ (جلد اول)

فتاویٰ علوم اسلامیہ میں ایک ممتاز اور مفید علم اور فن کا درجہ رکھتا ہے۔ قرآن مجید کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ خود اللہ تعالیٰ نے مسائل کے جواب میں فتویٰ کے اسلوب کو قرآن میں بیان کیا ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ کی تمام احادیث صحیحہ عملاً فتاویٰ کی حیثیت رکھتی ہیں۔ آپ ﷺ کی اتباع میں خلفائے راشدین کے علاوہ ایک سوتیس سے زائد صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فتاویٰ بھی محفوظ ہیں۔ فتویٰ نویسی سے قرآن مجید کے عمدہ تفسیری نکات اور احادیث کی شرح میں تعبیر نصوص کا علم حاصل ہوتا ہے۔ فتاویٰ کے ذریعے ہر عہد کے مسائل و مشکلات میں دینی رہنمائی کا التزام ملتا ہے۔ اسی باعث ہم اس شعبہ علم کو اسلام کی حیات مستقبلہ کی ضمانت تصور کرتے ہیں۔ فتویٰ نویسی کے بہت سے آداب اور تقاضے ہیں۔ جہاں ان سے دینی رہنمائی کے لیے روشنی میسر آتی ہے، وہاں بعض علمائے سوء نے گمراہی اور ضلالت کا سامان بھی پیدا کیا ہے۔

پیش نظر فتاویٰ عصر حاضر کے تین ممتاز سعودی علماء اور مفتیان کرام سماحۃ الشیخ عبدالعزیز ابن باز، فضیلۃ الشیخ محمد بن صالح بن العثیمین رحمہما اللہ تعالیٰ اور فضیلۃ الشیخ عبداللہ بن عبدالرحمٰن الجبرین حفظہ اللہ تعالیٰ اور "اللجنۃ الدائمۃ للإفتاء والإرشاد" کی علمی مساعی کا نتیجہ ہیں جن کا بنیادی استدلال کتاب وسنت اور آثار صحابہ پر مبنی ہے۔ اپنے اسی منہج اور طرز استدلال کے باعث یہ فتاویٰ سلفی فکر کی نمائندگی کرتا ہے۔ عقائد و عبادات سے لے کر معاملات تک کوئی پہلو ایسا نہیں ہے جس کے بارے میں کتاب وسنت کے مطابق رہنمائی فراہم نہ کی گئی ہو۔ یوں ہم اسے عہد حاضر میں مسائل دینی اور امور دنیوی کی اصلاح کا دائرۃ المعارف قرار دے سکتے ہیں۔ دارالسلام نے اس عظیم فتاویٰ کا ترجمہ اور اس کی طباعت کے امور کو اپنے روایتی اور مثالی اسلوب کے مطابق پیش کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے مطالعہ کو ہمارے لیے نافع اور آخرت میں موجب فلاح بنائے۔ آمین

پروفیسر عبدالجبار شاکر

دارُالسّلام
کتاب و سنت کی اشاعت کا عالمی ادارہ
ریاض ○ جدہ ○ شارجہ ○ لاہور
لندن ○ ہیوسٹن ○ نیو یارک